لَا ظَلِيْلٍ وَّلَا يُغْنِيْ مِنَ اللَّهَبِ ﴿٣١﴾ اِنَّهَا تَرْمِيْ بِشَرَرٍ كَالْقَصْرِ ﴿٣٢﴾ كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ﴿٣٣﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٣٤﴾ هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿٣٥﴾ وَلَا يُؤْذَنُ لَهُمْ فَيَعْتَذِرُوْنَ ﴿٣٦﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٣٧﴾ هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ ﴿٣٨﴾ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ ﴿٣٩﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٠﴾

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْطَلِقُوْٓا | چلو | كَالْقَصْرِ | جیسے بڑے محل | وَيْلٌ | بڑی کم بختی ہے |
| اِلٰى مَا | اس چیز کی طرف | كَاَنَّهٗ | گویا وہ | يَّوْمَئِذٍ | اس دن |
| كُنْتُمْ بِهٖ | جس کو تھے تم | جِمٰلَتٌ | اونٹ ہیں | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ | جھٹلانے والوں کیلئے |
| تُكَذِّبُوْنَ | جھٹلاتے | صُفْرٌ | پیلے | هٰذَا يَوْمُ | یہ دن ہے |
| اِنْطَلِقُوْٓا | چلو | وَيْلٌ | بڑی کم بختی ہے | الْفَصْلِ | فیصلہ کا |
| اِلٰى ظِلٍّ | ایک سایے کی طرف | يَّوْمَئِذٍ | اس دن | جَمَعْنٰكُمْ | اکٹھا کیا ہے ہم نے تم کو |
| ذِيْ ثَلٰثِ | تین | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ | جھٹلانے والوں کیلئے | وَالْاَوَّلِيْنَ | اور اگلوں کو |
| شُعَبٍ | شاخوں والا | هٰذَا يَوْمُ | یہ ایسا دن ہے | فَاِنْ كَانَ | پس اگر ہو |
| لَا ظَلِيْلٍ | نہ ٹھنڈی چھاؤں | لَا يَنْطِقُوْنَ | کہ نہیں بولیں گے وہ | لَكُمْ كَيْدٌ | تمہارے لئے کوئی داؤ |
| وَّلَا يُغْنِيْ | اور نہ بے نیاز کرے | وَلَا يُؤْذَنُ | اور نہیں اجازت دی | فَكِيْدُوْنِ | تو چل دیکھو میرے ساتھ |
| مِنَ اللَّهَبِ | لپٹ سے | | جائے گی | وَيْلٌ | بڑی کم بختی ہے |
| اِنَّهَا تَرْمِيْ | بیشک دوزخ پھینکے گی | لَهُمْ | ان کو | يَّوْمَئِذٍ | اس دن |
| بِشَرَرٍ | چنگاریاں | فَيَعْتَذِرُوْنَ | پس معافی مانگیں وہ | لِّلْمُكَذِّبِيْنَ | جھٹلانے والوں کیلئے |

## قیامت کے تین ہولناک مناظر

### ا- کافر دوزخ کے سیاہ دھوئیں میں ہونگے، اور اس میں سے بڑے محل جیسے شرارے اڑیں گے

ارشاد فرماتے ہیں: (میدانِ حشر میں کافروں سے کہا جائے گا:) —— چلو! اس عذاب کی طرف جس کو تم جھٹلایا کرتے تھے، چلو! تین شاخوں والے سایے کی طرف، نہ ٹھنڈی چھاؤں نہ لپٹ میں کام دے —— قتادہ وغیرہ سے مروی ہے کہ کافروں کے سایہ کے لئے ایک دھواں دوزخ سے اٹھے گا جو پھٹ کر کئی ٹکڑے ہو جائے گا، کہتے ہیں کہ ان میں سے ہر شخص کو

تین طرف سے گھیرے گا، ایک ٹکڑا سر کے اوپر سائبان کی طرح ٹھہرے گا، دوسرا ٹکڑا داہنے اور تیسرا بائیں ہو جائے گا، حساب سے فارغ ہونے تک وہ لوگ اسی سایہ کے نیچے رہیں گے (فوائد) —— دوزخ بڑے محل کے برابر چنگاریاں پھینکے گی، گویا وہ زرد اونٹ ہیں —— آگ سے شرارہ اڑتا ہے تو پھٹ کر چھوٹے ٹکڑے ہو جاتا ہے، شرارے کو بڑے محل سے اور چھوٹے ٹکڑوں کو زرد اونٹوں سے تشبیہ دی ہے —— اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی کم بختی ہے!

## ۲- قیامت کے دن نہ کوئی بول سکے گا نہ کوئی معافی مانگ سکے گا

ارشاد فرماتے ہیں: —— یہ ایسا دن ہے جس میں لوگ نہیں بولیں گے —— سورۃ طٰہٰ میں ہے: ﴿وَ خَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا﴾: اور تمام آوازیں نہایت مہربان اللہ کے سامنے دب جائیں گی پس آپ پیروں کی چاپ کے سوا کچھ نہیں سنیں گے —— اور ان کو اجازت نہیں دی جائے گی کہ وہ معذرت پیش کریں —— کیونکہ معذرت اور توبہ کے قبول ہونے کا وقت گذر گیا —— اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی کم بختی ہے!

## ۳- قیامت کے دن کوئی چال اللہ کی گرفت سے نہ بچا سکے گی

ارشاد فرماتے ہیں: —— یہ فیصلہ کا دن ہے، ہم نے تم کو اور اگلوں کو اکٹھا کیا ہے، پس اگر تمہارے پاس کوئی داؤ ہو تو اس کو میرے خلاف چل دیکھو! اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی کم بختی ہے!

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ ظِلٰلٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿٤١﴾ وَّفَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُوْنَ ﴿٤٢﴾ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔۢا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿٤٣﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٤٤﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٥﴾ كُلُوْا وَتَمَتَّعُوْا قَلِيْلًا اِنَّكُمْ مُّجْرِمُوْنَ ﴿٤٦﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٧﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ ارْكَعُوْا لَا يَرْكَعُوْنَ ﴿٤٨﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٩﴾ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۢ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ﴿٥٠﴾

ع ۲ ۲۲

| اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ | بے شک پرہیزگار | مِمَّا | اس میں سے جو | هَنِيْٓـًٔۢا | رغبت سے (رچ پچ کر) |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ ظِلٰلٍ | سایوں میں | يَشْتَهُوْنَ | چاہیں گے وہ | بِمَا كُنْتُمْ | ان کاموں کے عوض جو تم |
| وَّعُيُوْنٍ | اور چشموں میں ہونگے | كُلُوْا | کھاؤ | تَعْمَلُوْنَ | کیا کرتے تھے |
| وَّفَوَاكِهَ | اور میوں میں | وَاشْرَبُوْا | اور پیو | اِنَّا كَذٰلِكَ | ہم اسی طرح |

| تَجْزِی | بدلہ دیتے ہیں | اِنَّکُمْ | بے شک تم | لَا یَرْکَعُوْنَ | (پس) نہیں جھک سکیں گے |
|---|---|---|---|---|---|
| الْمُحْسِنِیْنَ | نیکوکاروں کو | مُّجْرِمُوْنَ | گنہگار رہو | وَیْلٌ | بڑی کم بختی ہے |
| وَیْلٌ | بڑی کم بختی ہے | وَیْلٌ | بڑی کم بختی ہے | یَّوْمَئِذٍ | اس دن |
| یَّوْمَئِذٍ | اس دن | یَّوْمَئِذٍ | اس دن | لِّلْمُکَذِّبِیْنَ | جھٹلانے والوں کیلئے |
| لِّلْمُکَذِّبِیْنَ | جھٹلانے والوں کیلئے | لِّلْمُکَذِّبِیْنَ | جھٹلانے والوں کیلئے | فَبِاَیِّ | پس کونسی |
| کُلُوْا | کھاؤ تم | وَاِذَا قِیْلَ[1] | اور جب کہا جاتا ہے | حَدِیْثٍ | بات پر |
| وَتَمَتَّعُوْا | اور فائدہ اٹھاؤ | لَھُمْ | ان سے | بَعْدَہٗ | قرآن کے بعد |
| قَلِیْلًا | تھوڑے وقت کے لئے | ارْکَعُوْا | جھکو | یُؤْمِنُوْنَ | ایمان لائیں گے وہ؟ |

## آخرت میں پرہیزگاروں کی خوش انجامی

سورت تو کفار کی سزا کے بیان کے لئے ہے، مگر قرآنِ کریم کا اسلوب یہ ہے کہ وہ ایک فریق کے بعد دوسرے فریق کا ذکر کرتا ہے، تاکہ توازن قائم ہوجائے، اور ضد سے ضد پہچانی جائے، اس لئے اب تھوڑا متقیوں کا انجام بیان فرماتے ہیں:

—— بے شک پرہیزگار سایوں میں اور چشموں میں اور مرغوب میووں میں ہونگے (ان سے کہا جائے گا:) خوب مزے سے کھاؤ پیؤ ان کاموں کے صلہ میں جو تم کیا کرتے تھے، ہم اسی طرح نیکوکاروں کو صلہ دیتے ہیں، اس دن جھٹلانے والوں کے لئے کم بختی ہے! —— اپنی حالت کا متقیوں کی حالت سے موازنہ کریں گے تو کفِ افسوس ملیں گے۔

## اب پھر جھٹلانے والوں کو آڑے ہاتھوں لیتے ہیں

ارشاد فرماتے ہیں: —— کھاؤ اور فائدہ اٹھالو چند دن بے شک تم گنہگار رہو —— آخر یہ کھایا پیا بہت بری طرح نکلے گا —— اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی کم بختی ہے! اور جب ان سے کہا جائے گا کہ جھکو تو وہ جھک نہیں سکیں گے —— میدانِ حشر میں پنڈلی کی تجلی ہوگی، اور اہل محشر سے سجدہ کے لئے کہا جائے گا، مؤمنین سجدہ کریں گے اور منافقین اور کفار کی کمر تختہ ہوجائے گی، وہ سجدہ نہیں کرسکیں گے، اس کا ذکر ہے، تفصیل سورۃ القلم میں گذری ہے —— اس دن جھٹلانے والوں کے لئے بڑی کم بختی ہے! پس کونسی بات پر قرآن کے بعد وہ ایمان لائیں گے؟ —— یعنی قرآن سے بڑھ کر کامل اور مؤثر بیان کس کا ہوگا! اگر یہ مکذبین اس پر یقین نہیں لاتے تو اور کس بات پر ایمان لائیں گے؟ کیا قرآن کے بعد کسی اور کتاب کے منتظر ہیں جو آسمان سے اترے گی؟ (فوائد)

(۱) إذا: ظرف برائے زمانۂ مستقبل متضمن معنی شرط ہے۔